# نوجوانوں کے نام

جدید صنعتی دنیا کی ایک اصطلاح ہے جس کو کنجی گھماؤ منصوبہ (Turn-key project) کہا جاتا ہے۔اس سے مراد ایک ایسا مکمل طور پر بنا بنایا گھر یا کارخانہ ہے جس میں آدمی کا کام صرف کنجی گھما دینا ہو۔مسلمان موجودہ زمانہ میں جس طرح عمل کر رہے ہیں اس کو دیکھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے گویا دنیا کو وہ اپنے لئے اسی قسم کی جگہ سمجھتے ہیں۔ان کا خیال شاید یہ ہے کہ ان کے خدا نے ایک تیار شدہ دنیا ان کے حوالے کر دی ہے اور اب ان کا کام صرف یہ ہے کہ ایک کنجی گھما کر وہ اس کو اپنی مرضی کے موافق چلا دیں۔

مگر یہ سراسر نادانی ہے۔حقیقت یہ ہے کہ یہ دنیا عمل اور مسابقت کی دنیا ہے۔یہاں ہمیں اول سے آخر تک سارا کام خود کرنا ہے۔ ہمیں دوسروں کا مقابلہ کرتے ہوئے زندگی کا ثبوت دینا ہے۔ اس کے بعد ہی یہ ممکن ہے کہ اسباب کی اس دنیا میں ہم کو اپنی مطلوبہ جگہ مل سکے۔

موجودہ زمانہ کے مسلمانوں کو سب سے پہلے جو چیز جاننا چاہئے وہ یہ حقیقت ہے کہ وہ تاریخ کے آغاز میں ہیں، تاریخ کے اختتام میں نہیں ہیں۔ ہر آدمی جانتا ہے کہ اگر وہ جنوری ۱۹۸۵ میں ہو تو دسمبر ۱۹۸۵ کے زمانہ میں پہنچنے کے لئے اس کو بارہ مہینے تک انتظار کرنا پڑے گا۔ زمین اپنے محور پر ۳۶۰ بار گھومے گی اس کے بعد ہی یہ ممکن ہے کہ ہمارا ایک سال پورا ہو اور ہم تکمیل سال کے مرحلہ میں پہنچ سکیں۔

یہ اس دنیا کی انتہائی معلوم حقیقت ہے۔مگر اسی معلوم حقیقت کو مسلمان ملت کی تعمیر کے معاملہ میں بالکل بھول جاتے ہیں۔ وہ عملاً پہلے مہینہ میں ہوتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ چھلانگ لگا کر آخری مہینہ میں جا پہنچیں۔ وہ بنیاد کی تعمیر نہیں کرتے اور چاہتے ہیں کہ وہ اپنے خیالی مکان کی بالائی چھت پر کھڑے ہوئے نظر آئیں۔ واقعہ کے اعتبار سے وہ اپنے سفر کے آغاز میں ہوتے ہیں۔ اور ایسے انتہائی الفاظ بولتے ہیں گویا کہ وہ درمیانی راستہ طے کئے بغیر اپنی آخری منزل پر پہنچ گئے ہیں۔

یاد رکھئے، ہمارا سب سے پہلا کام یہ ہے کہ ہم ایک بامقصد قوم تیار کریں۔ ہمیں قوم کے افراد کو وہ تعلیم دینا ہے جس سے وہ ماضی اور حال کو پہچانیں۔ان کے اندر وہ شعور پیدا کرنا ہے کہ وہ اختلاف کے باوجود متحد ہونا جانیں۔ان کے اندر وہ حوصلہ ابھارنا ہے کہ وہ شخصی مفاد اور وقتی جذبات سے اوپر اٹھ کر قربانی دے سکیں۔ یہ سارے کام جب قابل لحاظ حد تک ہو چکے ہوں گے اس کے بعد ہی کوئی ایسا اقدام کیا جا سکتا ہے جو فی الواقع ہمارے لئے کوئی نئی تاریخ پیدا کرنے والا ہو۔اس سے پہلے اقدام کرنا صرف موت کی خندق میں چھلانگ لگانا ہے نہ کہ زندگی کے چمنستان میں داخل ہونا۔

# جھوٹا فخر

جس قوم کا ایک شاندار ماضی ہو اس کا بگاڑ ہمیشہ صرف ایک ہوتا ہے۔ یہ کہ اس کے اندر وہ نفسیات پیدا ہو جاتی ہے جس کو پدرم سلطان بود کہا جاتا ہے۔ آج مسلمانوں کا معاملہ یہی ہے۔ مسلمان جب دین کو کھو دیں تو اس کے بعد ان کے پاس صرف تاریخ باقی رہ جاتی ہے۔ ذاتی طور پر اسلام سے خالی ہونے کے بعد وہ یہ کرتے ہیں کہ گزرے ہوئے بڑے لوگوں کا نام لے کر فخر کرتے ہیں کہ ہم فلاں اور فلاں شخصیتوں سے نسبت رکھتے ہیں۔ ہم ایسے اور ایسے لوگوں کے وارث ہیں۔ یہ سلسلہ آگے بڑھتا رہتا ہے یہاں تک کہ وہ خود پیغمبر تک پہنچ جاتا ہے۔ وہ ان چیزوں کو بھی اپنے فخر کے خانہ میں لکھ لیتے ہیں جن کا تعلق خالصتہً نبوت سے ہے۔ مثال کے طور پر معراج کے واقعہ کے بارہ میں مسلم شاعروں کے یہ اشعار پڑھئے:

سبق ملا ہے یہ معراج مصطفیٰ سے مجھے — کہ عالم بشریت کی زد میں ہے گردوں

در دشت جنون من جبریل زبوں صیدے — یزداں بکمند آور اے ہمت مردانہ

پرے ہے چرخ نیلی فام سے منزل مسلماں کی — ستارے جس کی گرد راہ ہوں وہ کارواں تو ہے

ان اشعار میں بلند پروازی کا جو مضمون ہے وہ معراج کے واقعہ سے بطور تلمیح پیدا کیا گیا ہے۔ یہ توسیع درست نہیں کیوں کہ معراج کے واقعہ کا تعلق پیغمبر سے ہے نہ کہ عام مسلمانوں سے۔ مگر مسلمانوں کی فخر پسندی ان کو یہاں تک لے گئی کہ جو چیز استثنائی طور پر صرف پیغمبر کو دی گئی تھی اس کو "ہمارے پیغمبر" کی منطق سے انھوں نے اپنے خانہ میں ڈال لیا۔ حتی کہ اس معاملہ میں اپنے آپ کو پیغمبر سے بھی آگے بڑھا دیا۔ معراج کا واقعہ پیغمبر کے لئے عبدیت کا ایک تجربہ تھا۔ مگر مسلمانوں کے لئے وہ گردوں کو زد میں لینا، خدا پر کمند ڈالنا، ستاروں کو گرد راہ بنانا بن گیا۔ اسی کا نام جھوٹا فخر ہے اور جھوٹا فخر حقائق کی اس دنیا میں سب سے بڑی ہلاکت ہے۔

موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کا اصل مرض یہی جھوٹا فخر ہے۔ جھوٹے فخر کی یہ نفسیات کبھی خاندان کی بنیاد پر پیدا ہوتی ہے۔ کبھی قوم اور مذہب کی بنیاد پر اور کبھی پیغمبر کا امتی ہونے کی بنیاد پر۔ مگر فخر کی تمام قسمیں سراسر باطل ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ آدمی صرف وہ ہے جو وہ خود ہے نہ کہ وہ جو اس کے باپ دادا کبھی تھے۔

# خود فریبی

بہت سے لوگوں کو آپ دیکھیں گے کہ وہ کسی کو "شہید" کا لقب دے کر اس کی دھوم مچا رہے ہیں۔ اگر آپ ان صاحب کو شہید کے بجائے مقتول کہہ دیں تو وہ آپ سے اس طرح بگڑ جائیں گے جیسے کہ نعوذ باللہ آپ نے خدا کی شان میں کوئی گستاخی کر دی ہے۔ حالانکہ خود ان لوگوں کا حال یہ ہوگا کہ وہ اپنے لئے اور اپنے بچوں کے لئے ایسی زندگی کو پسند کئے ہوئے ہوں گے جس کا شہادت اور قربانی سے کوئی تعلق نہیں۔

بہت سے لوگوں کو آپ دیکھیں گے کہ وہ کسی کو "بزرگ" بنا کر اس کی بزرگی کی جھوٹی کہانیاں خوب بیان کریں گے۔ اگر آپ ان بزرگ کے ساتھ مصنوعی القاب نہ لکھیں یا ان کا نام ایک عام آدمی کی طرح لے لیں تو وہ آپ پر اس طرح برس پڑیں گے جیسے کہ آپ نے کسی حرام فعل کا ارتکاب کر دیا ہے۔ مگر یہ سب کچھ صرف الفاظ کی دنیا میں ہوگا۔ عملاً ان لوگوں کا اپنا حال یہ ہوگا کہ ان کی زندگی ان اوصاف سے ضروری حد تک بھی خالی ہوگی جن کو وہ اپنے مفروضہ بزرگوں میں مبالغہ آمیز حد تک ثابت کرنا چاہتے ہیں۔

یہ بظاہر غیر پرستی ہے۔ مگر حقیقۃً یہ خود پرستی کی بدترین قسم ہے۔ یہ کسی کی بڑائی کے نام پر اپنے آپ کو بڑا بنانے کی کوشش ہے۔ یہ دوسرے کی شہادت اور قربانی کا قصیدہ پڑھ کر اپنے آپ کو شہیدوں کی صف میں کھڑا کرنا ہے۔ یہ دوسروں کی بزرگی کا چرچا کر کے اپنے آپ کو بزرگوں کے زمرہ میں داخل کرنا ہے۔ یہ کچھ مسلّمہ شخصیتوں کو نمایاں کر کے ان کی فہرست کمال میں اپنا اندراج کرنا ہے۔ یہ اس نفسیات کو تسکین دینا ہے کہ ——— ہم خود بڑے نہیں، مگر ہم کو بڑوں سے نسبت تو حاصل ہے۔ حالانکہ اس قسم کی نسبت کی خدا کے یہاں کوئی حقیقت نہیں۔

جو لوگ ایسا کرتے ہیں انہیں شاید یہ معلوم نہیں کہ یہ دنیا حقائق کی دنیا ہے نہ کہ مفروضات کی دنیا۔ اس دنیا میں ہر آدمی حقیقت کے پیمانہ سے ناپا جا رہا ہے۔ ہر آدمی وہ ہے جو حقیقت واقعہ کی نسبت سے وہ قرار پاتے نہ کہ وہ جو وہ خود ساختہ مفروضات کے خانہ میں ظاہر ہو۔ بڑوں کی مدح خوانی سے کوئی بڑا نہیں ہو جاتا۔ بڑا وہ ہے جو حقیقت واقعہ کی نظر میں بڑا ہو۔ یہی وہ بات ہے جو قرآن میں ان لفظوں میں کہی گئی ہے: لیس للانسان الا ما سعیٰ۔

# عظیم کوتاہی

۱۹۱۶ میں آل انڈیا کانگرس کا سالانہ اجلاس لکھنؤ میں ہوا۔ اس اجلاس میں گاندھی جی پہلی بار کانگرس کے اسٹیج پر نمایاں ہوئے۔ گوپی ناتھ امن لکھنوی بھی اس تاریخی اجلاس میں ایک جوشیلے نوجوان کی حیثیت سے موجود تھے۔ ان کی روایت کے مطابق اس وقت کے یوپی کے انگریز گورنر سر جیمس مسٹن نے بھی اس اجلاس میں شرکت کی تھی۔ وہ اسٹیج پر کھڑے ہوئے تو انھوں نے گوپی ناتھ امن کے الفاظ میں شستہ اردو میں تقریر کی جو اس وقت سامعین کے لئے بڑی دلپذیر ثابت ہوئی (صدق جدید ۱۹ اگست ۱۹۸۳)

برطانی راج کے زمانہ میں بہت سے انگریزوں نے اردو (یا ہندستانی زبان) سیکھی تھی۔ ان کے لئے اردو زبان سیکھنے کا محرک اگرچہ تمام تر سیاسی تھا۔ مگر اس نے ہمارے علماء کے لئے تبلیغ دین کا زبردست موقع پیدا کر دیا تھا۔ وہ علماء جو دین سے واقف تھے مگر انگریزی نہیں جانتے تھے، وہ کم از کم اردو داں انگریزوں سے مل کر ان کو خدا کے سچے دین سے واقف کرا سکتے تھے۔ اس طرح کچھ انگریزوں تک براہ راست طور پر اور بقیہ انگریزوں تک بالواسطہ طور خدا کا پیغام پہنچ جاتا اور وہ اپنی دعوتی ذمہ داری سے خدا کے یہاں سبک دوش ہو جاتے۔

مگر ایک پورا دور ختم ہو گیا۔ اور اس قیمتی امکان کو استعمال نہ کیا جا سکا۔ اس کی وجہ مواقع کی کمی نہیں بلکہ جذبہ کی کمی تھی۔ انگریز ہندستان میں آئے تو ہمارے علماء ان کو قومی دشمن کی نظر سے دیکھنے لگے۔ انگریز ان کے لئے نفرت اور حقارت کا موضوع بن گئے۔ انگریزوں کے بارہ میں ہمارے علماء کے اندر قومی نفسیات تو پیدا ہوئی مگر ان کے اندر انگریزوں کے بارہ میں دعوتی نفسیات پیدا نہ ہو سکی۔

دعوت کا کام دوسرے لفظوں میں مدعو کو جنت کا راستہ دکھانے کا کام ہے۔ اس قسم کا کام وہی شخص کر سکتا ہے جس کے اندر اپنے مخاطب کے لئے محبت اور خیر خواہی کا بے پناہ جذبہ پایا جاتا ہو۔ علماء جب انگریزوں سے نفرت کر رہے تھے تو وہ ان کو دعوت حق کا مخاطب نہیں بنا سکتے تھے۔ ہمارے علماء کی یہی عظیم الشان کوتاہی ہے جس کی سزا انھیں یہ ملی کہ وہ لوگ جنھوں نے آزادی کی جدوجہد میں آگے بڑھ کر قربانیاں دی تھیں۔ جب ملک آزاد ہوا تو وہ یہاں سب سے پیچھے کی صف میں دھکیل دئے گئے۔ غلام ہندستان کے "امام" آزاد ہندستان کے "مقتدی" بن کر رہ گئے۔

# خدائی معاشرہ

اسلامی دعوت کا نشانہ فرد ہے نہ کہ اجتماع ـــــ الرسالہ میں یہ مضمون دیکھ کر ایک صاحب لکھتے ہیں کہ "مجھے اس امر میں آپ سے اتفاق ہے کہ اصل کام فرد کو خدا سے جوڑنے ہی کا ہے۔ مگر اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے ایک صالح اجتماعیت کا وجود بھی ضروری ہے جو کہ فرد کو خدا سے جوڑنے میں اپنی اجتماعی صلاحیت کے دباؤ سے کام لیتی ہے"

فرد کو خدا سے جوڑنے کا یہ نظریہ اصل مسئلہ کے کم تر اندازہ پر مبنی ہے۔ حقیقت یہ ہے ایک انسان کا رب العلمین سے جڑنا اس سے زیادہ بڑا مسئلہ ہے کہ کوئی مفروضہ اجتماعی دباؤ اس کو وقوع میں لاسکے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تاریخ بتاتی ہے کہ وہی لوگ معیاری لوگ تھے جو انفرادی شعور کو بیدار کرنے سے پیدا ہوئے تھے۔ اس کے بعد جب "اجتماعی دباؤ" کا زمانہ آیا تو دوبارہ ویسے لوگ پیدا نہ ہوسکے۔

انسان انسان سے نہیں ڈرتا۔ انسان صرف خدا سے ڈرتا ہے۔ اور خدا سے ڈرنے کے لئے خود خدا کا دباؤ درکار ہے نہ کہ انسان کا دباؤ۔ خدا کا دباؤ کس طرح حاصل ہوتا ہے۔ اس کو حاصل کرنے کا ذریعہ خدا کی یاد اور خدا کی کائنات میں غور کرنا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ فرد کے اندر ربانی جذبہ پیدا کرنے کا ذریعہ انسانی معاشرہ نہیں بلکہ خدائی معاشرہ ہے۔ کائنات گویا ایک وسیع معاشرہ ہے جو خدا نے براہ راست اپنے انتظام کے تحت قائم کر رکھا ہے۔ کائنات دہشت ناک حد تک عظیم ہے۔ ایک بندہ جب پھیلی ہوئی کائنات میں غور کرتا ہے تو اس میں وہ خدائی کمالات کی جھلکیاں پاتا ہے۔ کائنات اس کو مالک کائنات سے متعارف کرنے کا ذریعہ بن جاتی ہے۔ اسلامی دعوت کا کام، ایک اعتبار سے، انسان کو اسی خدائی جلوہ گاہ سے جوڑنا ہے۔ اسلامی دعوت کا نشانہ یہ ہوتا ہے کہ وہ انسان کے اندر یہ صلاحیت ابھارے کہ وہ کائنات کی عظمتوں کو دیکھ کر خدا کی عظمتوں کو محسوس کرسکے۔

انسانی معاشرہ مخصوص حالات میں جزئی اور محدود دباؤ کا کام کرسکتا ہے۔ مگر اس کے اندر یہ طاقت نہیں کہ وہ انسانی شعور کو جگائے، وہ کسی شخص کے اندر روحانی بیداری پیدا کرے، وہ انسان کے اندر وہ تڑپ پیدا کرے کہ وہ خود اپنا نگراں بن جائے۔ اس مقصد کے لئے بے حد طاقتور عامل کی ضرورت ہے۔ ایک فرد کے اندر ربانی احساس جگانے کے لئے لامحدود کائنات کی وسعت درکار ہے۔ محدود انسانی معاشرہ کبھی اس کام کو انجام نہیں دے سکتا۔

# اسلام کی نفی

قرآن میں بتایا گیا ہے کہ آدم اور ان کی نسل کو زمین میں بھیجنے کا فیصلہ ہوا تو اللہ تعالیٰ نے ان کو (اور ان کی متوقع نسلوں کو) مخاطب کرتے ہوئے فرمایا کہ تم لوگ جا کر زمین میں بسو۔ تمہارا البعض تمہارے بعض کا دشمن ہوگا۔ پس جب تمہارے پاس میری ہدایت آئے تو جو شخص میری ہدایت پر چلے گا وہ نہ گمراہ ہوگا اور نہ بدبختی میں مبتلا ہوگا (طہ ۱۲۳)

اس سے معلوم ہوا کہ دنیا میں انسانوں کا بگاڑ یہ ہے کہ وہ آپس میں ایک دوسرے کے خلاف ہوکر لڑنے لگیں۔ انسانوں کا دو گروہ بن کر باہم لڑنا انسانی بگاڑ کی خاص علامت ہے۔ حضرت آدم کے زمین میں آباد ہونے کے بعد آپ کے فرزند ہابیل اور قابیل سے اس باہمی جنگ کا آغاز ہوا۔ اس وقت سے لے کر آج تک تاریخ کے بیشتر حصوں میں یہی صورت حال جاری رہی ہے۔

تاہم قدیم زمانہ اور جدید زمانہ میں ایک فرق ہے۔ قدیم زمانہ کی لڑائیاں ضد اور ظلم کے جذبہ کے تحت ہوتی تھیں۔ موجودہ زمانہ میں یہ باہمی ٹکراؤ فلسفیانہ جواز کے تحت ہو رہا ہے۔ یہ فلسفیانہ جواز موجودہ زمانہ میں دو قسم کے لوگوں نے فراہم کیا ہے۔ اولاً اشتراکی مفکرین نے، اور اس کے بعد اسلامی مفکرین نے۔ اشتراکی مفکرین نے یہ کام "حکومتِ مزدور" کے نعرہ کے تحت کیا اور اسلامی مفکرین نے "حکومتِ الٰہیہ" کے نعرہ کے تحت۔

اشتراکی فلسفہ نے موجودہ زمانہ میں کچھ لوگوں کو موقع دیا ہے کہ وہ لوگوں کی آزادیاں چھین لیں۔ ان کو ان کی جائدادوں سے محروم کریں۔ ان کو بے دریغ قتل کریں۔ ان کو ناقابل بیان مصائب میں مبتلا کر دیں۔ اس کے باوجود ان تمام مظالم کے جواز کے لئے ان کے پاس ایک خوبصورت فلسفہ موجود ہو۔ ٹھیک اسی طرح جدید اسلامی مفکرین کے نظریات نے انھیں یہ موقع دیا ہے کہ وہ مسلمانوں کو دو طبقوں (حکمراں طبقہ اور انقلاب پسند طبقہ) میں تقسیم کر کے انھیں ایک دوسرے سے لڑائیں اور اس کو اسلامی جہاد کہیں۔ حالانکہ مسلمانوں کی باہمی جنگ حرام ہے۔ وہ اقتدار پا کر انسان سے ہر قسم کی آزادی چھین لیں اور اپنے مخالفین کو کچلنے کے تمام وحشیانہ طریقے استعمال کریں اور اس کے باوجود ان کا اسلامی فلسفہ ان کو جائز ثابت کرنے کے لئے موجود ہو۔

اشتراکی مفکرین نے عدل کے نام پر عدل کی نفی کی تھی، اسلامی مفکرین اسلام کے نام پر اسلام کی نفی کر رہے ہیں۔

# قومی نہ کہ دینی

اخبار ٹیلی گراف (کلکتہ) کی ۱۰ جنوری ۱۹۸۵ میں صفحہ تین پر ایک تصویر ہے۔ اس تصویر میں ایک کالے بچہ کے ساتھ ایک سفید نسل کی بچی بیٹھی ہوئی ہے۔ دونوں ایک کھلی ہوئی کتاب کے سامنے جھکے ہوئے نظر آتے ہیں۔ تصویر کے نیچے لکھا ہوا ہے کہ ایک چھوٹی اسرائیلی لڑکی ایک باتصویر کتاب کے ذریعہ ایتھوپیا کے ایک چھوٹے لڑکے کو عبرانی زبان سکھا رہی ہے۔ یہ تصویر ایلیات کی ہے جو بحر احمر کے کنارے واقع ہے۔ یہ بچہ ان ہزاروں یہودیوں میں سے ایک ہے جو حال میں اسرائیل پہنچے ہیں:

A little Israeli girl using a picture book to teach Hebrew to an Ethiopian boy at Eliat on the Red Sea coast. The boy arrived with thousands of other Ethiopians recently.

۱۹۸۴ میں ایتھوپیا (افریقہ) میں غیر معمولی قحط پڑا۔ انسان اور جانور بھوک سے مرنے لگے۔ یہاں یہودی تقریباً ۲۵ ہزار کی تعداد میں آباد ہیں جن کو فلاشا کہا جاتا ہے۔ اسرائیل کی حکومت نے یہ منصوبہ بنایا کہ ان یہودیوں کو اسرائیل میں بسایا جائے۔ ان کو ایتھوپیا سے اسرائیل لانے کے لئے جو ہوائی سروس جاری کی گئی اس کا سرکاری نام عمل موسٰی (Operation Moses) رکھا گیا۔ اسرائیل کے وزیر اعظم شیمون پیریز (Shimon Peres) نے اسرائیلی پارلیمنٹ میں تقریر کرتے ہوئے کہا کہ اس عظیم انسانی خدمت کے کام کو ہم جاری رکھیں گے۔ ہم اس وقت تک اس سے باز نہ آئیں گے جب تک ایتھوپیا کا آخری یہودی ہمارے پاس نہ آجائے:

We shall continue this noble and humane rescue act and shall not interrupt it until the last of Ethiopia's Jews has arrived with us.

حضرت موسٰی کے زمانہ میں یہود مصر میں آباد تھے۔ آپ ان کو خدائی منصوبہ کے تحت مصر سے نکال کر سینا میں لے گئے۔ اسی ظاہری مشابہت کی بنا پر ایتھوپیا کے یہودیوں کو وہاں سے نکال کر اسرائیل لے جانے کو مذکورہ نام دیا گیا۔ ظاہر ہے کہ یہ ایک قومی واقعہ کو دینی اصطلاح میں بیان کرنا ہے۔ یہی مسلمان بھی موجودہ زمانہ میں بڑے پیمانہ پر کر رہے ہیں۔ وہ اپنی قومی تحریک کو دعوت کا عنوان دیتے ہیں۔ وہ اپنی قومی بھگدڑ کو ہجرت کہتے ہیں۔ وہ اپنی قومی لڑائیوں کے لئے جہاد کا پر فخر لفظ پالیتے ہیں۔ مگر ایک چیز جو باعتبار حقیقت قومی ہو وہ خدا کے نزدیک قومی ہی رہے گی۔ دینی الفاظ بولنے سے وہ دینی نہیں ہو جائے گی۔

# شیطانی فریب

۲۵ دسمبر ۱۹۸۴ کو میری ملاقات ایک مصری نوجوان سے ہوئی۔ وہ لندن کے ایک عربی رسالہ کے نامہ نگار ہیں۔ یہ عربی رسالہ ایرانی انقلاب کی حمایت میں نکالا گیا ہے۔ مصری نوجوان سے میری جو گفتگو ہوئی اس کا ایک حصہ یہ تھا:

"میں امام خمینی کا عاشق ہوں"

"کیوں"

"وہ جدید تاریخ کے پہلے مسلم قائد ہیں جنھوں نے اسلام دشمن طاقتوں کو ذلت آمیز شکست دی"
یہ گفتگو بتاتی ہے کہ بہت سے مسلمان جو امام خمینی کے پرجوش حمایتی ہیں اس کا اصل راز کیا ہے۔ اس کا راز تمام تر منفی ہے نہ کہ مثبت۔ جو لوگ قومی اور سیاسی اسباب کے تحت مغربی قوموں کی نفرت اپنے دلوں میں لئے ہوئے تھے انھوں نے خمینی انقلاب کے واقعہ میں یہ تسکین پائی کہ اس نے ___ ہم کو ذلیل کرنے والوں کو ذلیل کر دیا۔ امام خمینی کی یہ حمایت مفروضہ اسلام دشمنوں کو شکست دینے کی بنا پر ہے نہ کہ خود اسلام کو قائم کرنے کی بنا پر۔ اس خوشی کا راز قومی مراد کو پالینا ہے نہ کہ اسلامی مراد کو پالینا۔

لیکن زیادہ گہرائی کے ساتھ دیکھئے تو یہ منفی بنیاد بھی محض خیالی ہے۔ غور کیجئے کہ وہ کون ہے جس کو امام خمینی نے "ذلت آمیز" شکست دی ہے۔ وہ در اصل خود ایران کا مسلم بادشاہ ہے نہ کہ وہ اسلام دشمن طاقتیں جن کو روس اور امریکہ کہا جاتا ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ امام خمینی کی "فتح" کا تعلق امریکہ اور روس سے نہیں۔ بلکہ خود ایران کے مسلم بادشاہ سے ہے۔ پرجوش مجاہدین نے اولاً شاہ ایران کو "دشمنوں کا ایجنٹ" کا لقب دیا۔ اس کے بعد اس کو فتح کر کے اعلان کر دیا کہ ہم نے اسلام دشمن طاقتوں کے اوپر فتح پائی ہے۔

اسی کو قرآن میں تزئین اعمال کہا گیا ہے۔ یعنی برے اعمال کو اچھا کر کے دکھانا۔ مسلمان آج اسی شیطانی فریب میں مبتلا ہیں۔ وہ ایک مسلمان کو قتل کرتے ہیں اور فخر کے ساتھ کہتے ہیں کہ ہم نے ایک مرتد کو قتل کیا ہے۔ وہ اپنے بھائی کو ذلیل کرتے ہیں اور یہ کہہ کر خوش ہوتے ہیں کہ ہم اسلام دشمن عناصر کو ذلیل کر رہے ہیں۔ وہ اپنے حکمراں کو تخت سے اتارتے ہیں اور پھر اس طرح یوم فتح مناتے ہیں جیسے انھوں نے کافروں اور مشرکوں کے اوپر غلبہ حاصل کر لیا ہو۔

# اونٹ

قرآن میں ارشاد ہوا ہے کہ اونٹ کو دیکھو کہ خدا نے کس طرح اسے بنایا ہے (الغاشیہ ۱۷)
حقیقت یہ ہے کہ اونٹ بڑا عجیب و غریب جانور ہے۔ اونٹ کی تخلیق پر غور کرنے سے خدا کی عجیب و غریب نشانیاں انسان کے سامنے آتی ہیں۔

وہ تمام فائدے جو دوسرے جانوروں میں ہیں وہ اونٹ میں بھی پوری طرح موجود ہیں۔ مثلاً اس سے دودھ، گوشت، اون، چمڑا اور دوسری چیزیں حاصل ہوتی ہیں۔ ان کے علاوہ اونٹ کی انوکھی صفت یہ ہے کہ وہ صحرا کا جہاز (سفینۃ الصحراء) ہے۔ اونٹ کو اس کے بنانے والے نے اس طرح بنایا ہے کہ وہ صحراء کے ناقابل برداشت سفر میں انسان کا رفیق بن سکے۔

ریگستانوں میں بہت دور دور تک پانی نہیں ملتا جب کہ زندگی کے لئے پانی انتہائی ضروری ہے۔ چنانچہ اونٹ میں یہ عجیب و غریب صفت ہے کہ وہ متواتر ایک مہینہ تک یا اس سے بھی زیادہ پانی کے بغیر رہ سکتا ہے۔ وہ اپنے مسافر کو لئے ہوئے چار سو کلومیٹر تک جا سکتا ہے بغیر اس کے کہ اس کو پانی کا ایک قطرہ ملا ہو۔ اس کے بعد اگر کہیں پانی کا چشمہ مل جائے تو اس کے اندر مزید یہ عجیب و غریب صفت ہے کہ بیک وقت وہ اپنے پیٹ کو اس طرح بھر سکتا ہے جیسے وہ کوئی پانی کی ٹنکی ہو۔ وہ صرف دس منٹ کے اندر ایک سو لیٹر پانی اپنے اندر داخل کر سکتا ہے جو آئندہ کئی ہفتے تک اس کے کام آتا رہے۔

اونٹ کے اندر یہ عجیب بات ہے کہ وہ ایک وحشی جانور ہے پھر بھی وہ پالتو جانوروں میں شامل ہے۔ وہ سرکش ہے اور اسی کے ساتھ تابعدار بھی۔ وہ سخت غصہ ور ہے اور اس کے باوجود صابر بھی۔
پانی زندگی کے لئے لازمی طور پر ضروری ہے۔ پھر ریگستان کے سفر میں جب اونٹ کو کہیں پانی نہیں ملتا تو وہ اپنی پانی کی ضرورت کو کس طرح پوری کرتا ہے۔ محققین نے دریافت کیا ہے کہ اونٹ کا کوہان عملاً پانی کا کارخانہ ہے۔ کوہان حقیقۃً چربی کا مجموعہ ہوتا ہے۔ جب پانی کی شدید ضرورت ہوتی ہے تو اونٹ اپنے جسم کے اندر کسی پراسرار کیمسٹری کے ذریعہ چربی کو پانی میں تبدیل کرنا شروع کرتا ہے۔ اور اس طرح اپنی پانی کی ضرورت پوری کر لیتا ہے۔

(الوعی الاسلامی شوال ۱۴۰۴ھ)

# آیت فتنہ

حضرت امام حسن بن علی نے ۴۱ھ میں ایک صلح نامہ کے ذریعہ خلافت سے دست برداری اختیار کرلی۔ اس وقت سے خلافت بنو امیہ کے خاندان میں چلی گئی۔ تاہم امیر معاویہ کی وفات (۶۰ھ) کے بعد بار بار خلافت کے دعویدار اٹھتے رہے اور بنو امیہ میں اور ان مدعیان خلافت میں جنگ جاری رہی۔

انھیں میں سے ایک عبد اللہ بن زبیر تھے۔ ان کا صدر مقام مکہ تھا۔ انھوں نے بنو امیہ کی خلافت کو تسلیم نہیں کیا۔ چنانچہ بنو امیہ کے عامل حجاج بن یوسف سے ان کی جنگ ہوتی رہی۔ یہاں تک کہ ۷۳ھ میں وہ مکہ میں لڑتے ہوئے شہید ہوگئے۔

امام بخاری نے روایت کیا ہے کہ فتنہ ابن زبیر کے زمانہ میں دو آدمی حضرت عبد اللہ بن عمر کے پاس آئے۔ انھوں نے کہا کہ لوگ برباد ہو رہے ہیں اور آپ عمر فاروق کے صاحبزادے ہیں۔ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے ہیں۔ پھر کیا چیز آپ کو روک رہی ہے کہ آپ ان سے جنگ کے لیے نہیں نکلتے۔ عبد اللہ بن عمر نے کہا کہ مجھے یہ بات روک رہی ہے کہ اللہ نے میرے بھائی کے خون کو میرے لئے حرام کر دیا ہے۔ آدمیوں نے کہا کیا اللہ نے حکم نہیں دیا ہے کہ ان سے جنگ کرو، یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے۔ عبد اللہ بن عمر نے کہا، ہم نے جنگ کی یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہا۔ اور دین اللہ کے لئے ہوگیا۔ اور تم چاہتے ہو کہ جنگ کرو یہاں تک کہ فتنہ پیدا ہو اور دین غیر اللہ کے لئے ہو جائے۔

دوسری روایت میں ہے کہ دو آدمی حضرت عبد اللہ بن عمر کے پاس آئے اور کہا کہ اے ابو عبد الرحمٰن، کیا وجہ ہے کہ آپ ایک سال حج کرتے ہیں اور ایک سال مقیم رہتے ہیں اور اللہ کی راہ میں جہاد کو چھوڑے ہوئے ہیں۔ حالاں کہ آپ کو معلوم ہے کہ خدا نے کس قدر زیادہ اس کی اہمیت دلائی ہے۔ عبد اللہ بن عمر نے کہا کہ اے میرے بھتیجے، اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے۔ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانا، اور پانچ وقت کی نمازیں، رمضان کے مہینہ کا روزہ رکھنا، اور زکوٰۃ دینا اور بیت اللہ کا حج کرنا۔ آدمیوں نے کہا اے ابو عبد الرحمٰن کیا آپ نہیں سنتے جو اللہ نے اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے کہ ان سے جنگ کرو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے۔ عبد اللہ ابن عمر نے کہا کہ ہم نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایسا کیا۔ اس وقت اسلام کم تھا، پس آدمی اپنے دین کے معاملہ میں

فتنہ میں ڈالا جاتا تھا۔ لوگ اس کو قتل کر دیتے یا عذاب دیتے۔ یہاں تک کہ اسلام کی کثرت ہوگئی۔ پھر فتنہ باقی نہ رہا (تفسیر ابن کثیر، الجزء الاول، صفحہ ۲۲۸ - ۲۲۷)

خلیفہ ثالث حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کچھ مسلمانوں کو سیاسی شکایت ہوگئی۔ وہ مدینہ میں گھس آئے اور آپ کے مکان کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔ حضرت عثمان اپنے مکان کی چھت پر چڑھے اور باغیوں سے کہا کہ تم جو میرا محاصرہ کئے ہوئے ہو اور میرے قتل کے درپے ہو، کیا اپنے اس فعل کے حق میں تمہارے پاس قرآن کی کوئی دلیل ہے۔ ایک باغی آگے بڑھا اور اس نے کہا ہاں۔ اس کے بعد اس نے قرآن سے جہاد اور قتال والی آیتیں پڑھ کر سنانا شروع کر دیا۔

باغیوں کے نزدیک اپنے عمل کے لئے ان آیتوں کا حوالہ درست تھا۔ کیوں کہ اپنے خیال میں وہ ایک بگڑی ہوئی حکومت کے خلاف جہاد کر رہے تھے اور جہاد کا حکم قرآن میں موجود ہے۔ مگر حضرت عثمان نے ان کے اس استدلال کو تسلیم نہیں کیا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ آیتیں تمہارے اور تمہارے ساتھیوں کے حق میں نازل نہیں ہوئیں۔ یہ میرے اور میرے ساتھیوں (صحابہ) کے حق میں اتری ہیں۔

حضرت عثمان کا جن لوگوں نے محاصرہ کر رکھا تھا وہ سب مسلمان تھے۔ ان کے پاس اپنے محاصرہ کو برحق ثابت کرنے کے لئے قرآن کی آیتیں بھی تھیں۔ مگر صحابہ نے اس معاملہ میں ان سے اتفاق نہیں کیا۔ حضرت علی نے فرمایا کہ انھوں نے قرآنی آیات کی تفسیر اور تشریح میں غلطی کی (اخطأوا فی التاویل) یعنی جن آیتوں کا تعلق کافروں اور مشرکوں سے ہے۔ ان کو انھوں نے مسلمانوں کے ساتھ جوڑ دیا ہے۔

"خوارج" سب کے سب مومن و مسلم تھے۔ وہ دیندار اور عبادت گزار بھی تھے۔ وہ ہر بات میں قرآن کی آیتیں پیش کرتے تھے۔ مگر خلیفہ چہارم حضرت علی کے خلاف ان کی جنگ کو امت نے کبھی صحیح نہیں قرار دیا۔ حضرت عبداللہ بن عمر نے خوارج کی لڑائیوں کے بارہ میں فرمایا کہ ان کی غلطی یہ ہے کہ قرآن کی وہ آیتیں جو کافروں اور مشرکوں سے جنگ کے بارہ میں اتری ہیں ان کو انھوں نے مسلمانوں کے اوپر منطبق کر دیا ہے۔ وہ قرآن کی تحریف کر رہے نہ کہ قرآن کی تفسیر۔

مذکورہ بالا تفصیل کی روشنی میں دیکھا جائے تو موجودہ زمانہ کی انقلابی اسلامی جماعتیں جو اپنے ملکوں میں مسلم حکمرانوں سے اصلاح سیاست کے نام پر جنگ چھیڑے ہوئے ہیں وہ سراسر باطل ہے۔ اس قسم کی لڑائیوں کا جہاد سے کوئی تعلق نہیں۔ وہ تمام مفکرین اسلام درحقیقت مجرمین اسلام ہیں جو مسلمانوں کے درمیان اس قسم کی باہمی جنگوں کو جہاد فی سبیل اللہ ثابت کرنے کے لئے اپنی ذہانت صرف کر رہے ہیں۔ اس قسم کے اعمال کے لئے قرآن کی آیتیں پیش کرنا بے عملی پر سرکشی کا اضافہ کرنا ہے۔

# عورت اسلام میں

مرد اور عورت کی باہمی حیثیت کو سمجھنے کے لئے قرآن کی اس آیت پر غور کیجئے: انی لا اضیع عمل عامل منکم من ذکر او انثی بعضکم من بعض (آل عمران ۱۹۵) اس آیت کا ترجمہ دو مترجمین کا کیا ہوا یہاں نقل کیا جاتا ہے:

میں کسی شخص کے کام کو جو کہ تم میں سے کام کرنے والا ہو اکارت نہیں کرتا، خواہ وہ مرد ہو یا عورت، تم آپس میں ایک دوسرے کا جزء ہو (مولانا اشرف علی تھانوی)

I waste not the work of any of you, be he male or female, you are members, one of another. (Abdulla Yusuf Ali)

اس آیت کی شان نزول کے بارہ میں ایک روایت آتی ہے جو کہ حسب ذیل ہے:

عن ام سلمة قالت یارسول اللہ انی اسمع اللہ یذکر الرجال فی الھجرۃ (او فی القرآن) ولا یذکر النساء فنزلت ھذہ الآیۃ۔ اخرجہ الترمذی والحاکم وصححہ وابن ابی حاتم وعبد الرزاق وسعید ابن منصور (التفسیر المظہری)

حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ اے خدا کے رسول، میں سنتی ہوں کہ اللہ مردوں کا ذکر فرماتا ہے مگر وہ عورتوں کا ذکر نہیں کرتا۔ اس پر یہ آیت اتری۔

سورہ آل عمران کی مذکورہ آیت (بعضکم من بعض) میں مرد اور عورت کی باہمی حیثیت کے بارہ میں نہایت جامع بیان موجود ہے۔ اس بات کو اگر موجودہ زمانہ کے الفاظ میں کہنا ہو تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ "مرد اور عورت ایک دوسرے کے شریک حیات ہیں"۔ دونوں ایک دوسرے کا حصہ ہیں۔ دونوں ایک دوسرے کے لئے برابر کے ساتھی ہیں۔

حیاتیاتی اعتبار سے اگرچہ دونوں کی صنف ایک دوسرے سے مختلف ہے۔ ایک صنف مذکر ہے اور دوسری صنف مونث۔ مگر انسانی مرتبہ کے لحاظ سے دونوں بالکل یکساں ہیں۔ جو درجہ ایک کا ہے وہی درجہ دوسرے کا ہے۔ حقوق کے اعتبار سے دونوں کے درمیان کسی قسم کا کوئی امتیاز نہیں۔

## تقسیم کار کا اصول

تاہم سماجی زندگی میں اسلام نے دونوں کے عمل کے درمیان ایک حد تک تقسیم کار کا اصول اختیار

کیا ہے۔ مرد کی سرگرمیوں کا دائرہ بنیادی طور پر باہر ہے اور عورت کی سرگرمیوں کا دائرہ بنیادی طور پر اندر اس تقسیم کا کوئی بھی تعلق امتیاز سے نہیں ہے۔ اس کا مقصد صرف یہ ہے کہ دونوں کی صنفی خصوصیات مجروح نہ ہوں۔ دونوں اپنی پیدائشی صلاحیتوں کو پوری طرح کام میں لا سکیں، بغیر اس کے کہ خاندان یا سماج کے اندر کوئی رخنہ واقع ہو۔ بالفاظ دیگر، یہ فرق انتظام کی بنیاد پر ہے، نہ کہ اعزاز کی بنیاد پر۔

اللہ تعالیٰ کے یہاں مغفرت کے لئے جو چیزیں درکار ہیں وہ عورتوں کے لئے بھی وہی ہیں جو مردوں کے لئے ہیں۔ آخرت کی نجات کا مستحق بننے کے لئے عورتوں کو بھی وہی کرنا ہے جو مردوں کو کرنا ہے۔

دنیا میں زندگی کا انتظام چلانے کے لئے عورت اور مرد کے اندر حیاتیاتی فرق رکھا گیا ہے۔ اس اعتبار سے بعض امور میں دونوں کے حدود کار ایک دوسرے سے مختلف ہو جاتے ہیں۔ تاہم خدا کی رضا اور آخرت کی نجات حاصل کرنے کے لئے جو بنیادی شرط درکار ہے وہ ایک صنف کے لئے بھی وہی ہے جو دوسری صنف کے لئے ہے۔

اسلام کا آغاز حقیقۃً خدا کی شعوری دریافت سے ہوتا ہے جس کو ایمان کہتے ہیں۔ یہ ایمان اگر حقیقی ہو تو اس کے بعد لازماً ایسا ہوتا ہے کہ مرد یا عورت خدا کے آگے جھک پڑتے ہیں۔ وہ اپنے آپ کو اس کے حوالے کر دیتے ہیں۔ ان کا اثاثہ خدا کے لئے وقف ہو جاتا ہے۔ خدا کی خاطر وہ صبر کرنے والے بن جاتے ہیں۔ وہ جھوٹ چھوڑ دیتے ہیں اور سچ بولنے والے بن جاتے ہیں۔

وہ خدا کے حکم کی تعمیل میں سال کے ایک مہینہ میں کھانا پینا تک چھوڑ دیتے ہیں۔ وہ اپنی خواہشات پہ کنٹرول کرتے ہیں۔ اپنی عبدیت کا شعور اور خدا کی معرفت ان کا یہ حال کر دیتی ہے کہ وہ ہر وقت اور ہر موقع پر خدا کو یاد کرتے رہتے ہیں۔

## آیات قرآن

یہی وہ چیزیں ہیں جو خدا کو ہر فرد کے اندر درکار ہیں۔ خواہ وہ مرد ہو یا عورت۔ قرآن میں یہ بات مندرجہ ذیل الفاظ میں ملتی ہے:

ان المسلمین والمسلمات والمومنین والمومنات والقانتین والقانتات والصادقین والصادقات والصابرین والصابرات والخاشعین والخاشعات والمتصدقین والمتصدقات والصائمین والصائمات

بے شک مسلمان مرد اور مسلمان عورتیں اور ایمان والے مرد اور ایمان والی عورتیں اور فرماں بردار مرد اور فرماں بردار عورتیں اور سچے مرد اور سچی عورتیں اور صبر کرنے والے مرد اور صبر کرنے والی عورتیں اور

والحافظین فروجھم والحافظات والذاکرین اللہ کثیرا والذاکرات اعد اللہ لھم مغفرۃ واجرا عظیما (الاحزاب ۳۵)

عاجزی کرنے والے مرد اور عاجزی کرنے والی عورتیں اور خیرات کرنے والے مرد اور خیرات کرنے والی عورتیں اور روزہ دار مرد اور روزہ دار عورتیں اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کرنے والے مرد اور حفاظت کرنے والی عورتیں۔ اور اللہ کو بہت یاد کرنے والے مرد اور بہت یاد کرنے والی عورتیں، ان سب کے لئے اللہ نے بخشش اور بڑا اجر تیار کر رکھا ہے۔

اس آیت میں وہ تمام بنیادی صفات بتادی گئی ہیں جو اس مرد یا عورت میں ہونی چاہئیں جو اللہ کے یہاں اس کے مقبول بندوں میں شامل ہونا چاہے۔

اسلام —— پہلی چیز اسلام بتائی گئی ہے۔ اس سے مراد یہ ہے کہ آدمی کا نفس اللہ کی اطاعت پر راضی ہو جائے۔ وہ اللہ کے احکام کی پیروی میں اپنی زندگی گزارنے لگے۔

ایمان —— اس سے مراد وہ شعوری یافت ہے جب کہ آدمی خدا کو اپنے خالق اور معبود کی حیثیت سے پالے۔ جب آدمی کا فکر خدا کے فکر میں ڈھل جائے۔ جب آدمی اس یقین تک پہنچ جائے کہ سب سے بڑی حقیقت وہی ہے جو اللہ نے اپنے رسول کے ذریعہ انسان کے لئے ظاہر کی ہے۔

قنوت —— یعنی مخلصانہ فرماں برداری۔ اس سے مراد یہ ہے کہ ذہن کی پوری یکسوئی اور دل کی پوری آمادگی کے ساتھ اس طریقہ کو اختیار کر لیا جائے جو خدا اور رسول نے بتایا ہے۔

صدق —— اس سے مراد قول اور عمل کی مطابقت ہے۔ یعنی وہی کہنا جو آدمی کرنے والا ہو اور وہی کرنا جو اس نے اپنی زبان سے کہا ہے۔ لوگوں کے درمیان وہ ایک صاحب کردار انسان کی حیثیت سے زندگی گزارے۔

صبر —— یعنی دین کے احکام پر چلنے کے لئے اگر تکلیفیں اٹھانی پڑیں تب بھی اس سے نہ ہٹنا۔ نفس اور شیطان کا مقابلہ کرتے ہوئے دینی تقاضوں پر قائم رہنا۔ غیر خدائی محرکات کی بنا پر خدائی رشتہ کو نہ چھوڑنا۔

خشوع —— اس کا مفہوم تواضع اور خاکساری ہے۔ یہ کیفیت وہ ہے جو خدا کی بڑائی اور اس کے کامل اختیار کے تصور سے پیدا ہوتی ہے۔ ایسے لوگوں کے اوپر سب سے زیادہ جو چیز چھائی ہوتی ہے وہ خدا کا خوف ہے۔ یہ احساس ان کو خدا کے آگے بالکل جھکا دیتا ہے۔ اور دوسرے انسانوں کے سامنے بھی

ان کو متواضع اور مہربان بنادیتا ہے۔

صدقہ ـــــ یعنی وہ اپنے مال میں سے بندوں کا حق ادا کرتے ہیں۔ جس طرح اپنی ضرورت کا احساس انھیں اپنے اوپر خرچ کرنے پر مجبور کرتا ہے اسی طرح وہ دوسرے حاجت مندوں کی امداد سے بھی بے پروا نہیں ہوتے۔

صوم ـــــ یعنی اللہ کے لئے روزہ رکھنا۔ روزہ رکھ کر آدمی اپنے آپ کو اس حالت کی طرف لے جاتا ہے جب کہ وہ خدا کے مقابلہ میں اپنی محتاجی کا تجربہ کرے اور پھر اس رزق پر خدا کا شکر ادا کرے جو خدا نے اس کو اپنے پاس سے عطا کیا ہے۔

حفظ فروج ـــــ یعنی عفت اور پاک دامنی کا طریقہ اختیار کرنا اور بے حیائی والے اعمال سے بچنا۔ حیا کا فطری پردہ جو خدا نے پیدا کیا ہے، اس کا پورا لحاظ رکھنا۔

ذکر اللہ ـــــ خدا کو بہت زیادہ یاد کرنا خدا کی حقیقی دریافت کا لازمی نتیجہ ہے۔ جو کوئی خدا کو حقیقی طور پر پالیتا ہے اس کا حال یہ ہوجاتا ہے کہ ہر موقع پر اس کو خدا یاد آتا ہے وہ دل اور زبان سے بار بار خدا کو یاد کرنے والا بن جاتا ہے۔

اس کے علاوہ سورہ التحریم (آیت ۵) میں عورتوں کی صفات بیان کی گئی ہیں۔ اس میں تین مزید صفتوں کا ذکر ہے: توبہ، عبادت، سیاحت۔

توبہ ـــــ توبہ کے معنی ہیں لوٹنا۔ یعنی غلطی کر کے پلٹ آنا۔ یہ مومن اور مومنہ کی نہایت خاص صفت ہے۔ اس دنیا میں ایسے امتحانی اسباب رکھے گئے ہیں کہ آدمی سے بار بار غلطیاں ہوتی ہیں۔ ایسے موقع پر یہ ہونا چاہئے کہ نفس کے غلبہ سے آدمی وقتی طور پر غلطی کر جائے۔ اس کے بعد خدا کی پکڑ کا احساس اس پر طاری ہو اور وہ فوراً پلٹ کر خدا سے معافی مانگنے لگے۔ یہ توبہ اپنے مقابلہ میں خدا کی عظمت کا اعتراف ہے۔ وہ اللہ کو بہت پسند ہے۔

عبادت ـــــ عبادت سے مراد وہ عمل ہے جو کسی کی فوق الفطری بڑائی کو مان کر اس کے سامنے کیا جائے۔ اسی کو پرستش کہتے ہیں۔ اس قسم کی پرستش اللہ کے سوا کسی اور کے لئے جائز نہیں۔ مومن اور مومنہ کی عبادت صرف خدا کے لئے ہوتی ہے۔

سیاحت ـــــ اس کی بہترین تشریح اس حدیث میں ملتی ہے جو ابو داؤد میں آئی ہے:

| | |
|---|---|
| عن ابی امامۃ ان رجلا قال، یا رسول اللہ ائذن لی فی السیاحۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ | حضرت ابو امامہ کہتے ہیں کہ ایک شخص نے کہا کہ اے خدا کے رسول مجھ کو سیاحت (درویشی) کی اجازت دیجئے |

علیہ وسلم سیاحۃ امتی الجہاد فی سبیل اللہ آپ نے فرمایا: میری امت کی سیاحت اللہ کی راہ میں جہاد ہے۔

سیاحت سے مراد اللہ کے راستہ کا وہ عمل ہے جس کی خاطر چلنا پھرنا پڑے۔ مثلاً علم دین حاصل کرنے کے لئے سفر کرنا۔ دین کی خاطر ایک مقام چھوڑ کر دوسرے مقام کو ہجرت کرنا۔ نصیحت کی غرض سے فطرت کے مناظر اور تاریخی عبرت کے مقامات کو دیکھنے کے لئے جانا۔ اللہ کے دین کو دوسروں تک پہنچانے کے لئے دوڑ دھوپ کرنا وغیرہ۔

اوپر جو صفات بیان کی گئی ہیں وہ سب وہ ہیں جن کا تعلق کسی خاص صنف سے نہیں، ان کا تعلق مرد اور عورت دونوں سے ہے۔ یہی چیزیں اسلام کی اصل ہیں اور یہی فلاح و نجات کا ذریعہ ہیں، عورتوں کے لئے بھی اور مردوں کے لئے بھی۔

امام راغب اصفہانی اپنی کتاب مفردات القرآن میں لکھتے ہیں کہ بعض لوگوں کی رائے میں سائحون سے وہ لوگ مراد ہیں جو قرآن کی آیت افلم یسیروا فی الارض فتکون لھم قلوب یعقلون بھا او آذان یسمعون بھا (الحج ۴۶) کا مصداق ہیں۔

## خواتین اسلام کی مثال

تاہم دین کے معاملہ میں اپنا حصہ ادا کرنے کے لئے جس طرح مردوں کے دو درجے ہیں اسی طرح عورتوں کے بھی دو درجے ہیں۔ ایک عام دوسرا خاص۔

عام درجہ وہ ہے جو ہر خاتون کے لئے ہے۔ یعنی ذاتی معاملہ میں خدا اور بندوں کے حقوق ادا کرنا۔ خدا کے بارہ میں عقیدہ کی درستگی۔ خدا کے احکام کی بجا آوری۔ زندگی کے معاملات میں انصاف پر قائم رہنا۔ نفسانی محرکات اور شیطانی وساوس کا مقابلہ کرنا۔ اپنی ذات اور اپنے مال سے خدا کا حق نکالنا۔ ہمیشہ دنیا کے مقابلہ میں آخرت کو سامنے رکھنا۔ اپنے گھر اور اپنے متعلقین کے درمیان اسلامی اخلاق کے ساتھ رہنا۔ معاملات میں ہمیشہ وہ کرنا جو اسلام کا تقاضا ہے۔

عورت کا دوسرا اہم فرض اپنے بچوں کی اصلاح و تربیت ہے۔ ہر عورت بالآخر ماں بنتی ہے۔ بچے سے ماں کا اور ماں سے بچہ کا بے حد گہرا تعلق ہوتا ہے۔ یہ تعلق بگاڑ کا سبب بھی بن سکتا ہے اور بناؤ کا بھی ــــ مسلمان ہونے کی حیثیت سے عورت کا فرض یہ ہے کہ وہ اس تعلق کو صرف بناؤ اور اصلاح کے لئے استعمال کرے۔

تیسری چیز جو ہر عورت کے لئے ضروری ہے وہ یہ کہ اپنے شوہر کے لئے اور اپنے گھر والوں کے لئے

مسئلہ نہ بنے۔ زندگی میں "کیا کیا جائے" سے زیادہ اہمیت اس بات کی ہوتی ہے کہ "کیا نہ کیا جائے" اس معاملہ میں عورتوں سے جذباتی ہونے کی بنا پر کوتاہیاں ہوتی ہیں۔ عورتیں اپنے شوہروں کے ساتھ اور اپنے گھر والوں کے ساتھ غیر ضروری قسم کے مسائل کھڑے کر دیتی ہیں۔ اس کی وجہ سے گھر کا سکون غارت ہوجاتا ہے۔ بظاہر سب کچھ ہوتے ہوئے بھی ایسا معلوم ہونے لگتا ہے جیسے گھر میں کچھ نہیں۔ عورت اگر اتنا کرے کہ وہ گھر کے اندر مسئلہ نہ پیدا کرے تب بھی اس نے بہت بڑا کام کیا۔

اگر عورت کے اندر مزید صلاحیت ہو اور اس کو وسیع تر مواقع حاصل ہوں تو وہ اس کے آگے کا کام بھی کر سکتی ہے جس کو ہم نے خصوصی درجہ کا نام دیا ہے۔ اسلامی تاریخ میں اس کی کثرت سے مثالیں موجود ہیں۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اہلیہ حضرت عائشہ نہایت ذہین خاتون تھیں۔ ان کا حافظہ بہت اچھا تھا۔ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی صحبت سے بھرپور استفادہ کیا۔ غالباً ان کا حافظہ وہ تھا جس کو موجودہ زمانہ میں عکسی حافظہ (Photographic memory) کہا جاتا ہے۔ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہوئی باتوں کو اچھی طرح یاد رکھا۔ وہ چوں کہ رسول اللہ کے مقابلہ میں بہت کم عمر تھیں، اس لئے آپ کی وفات کے بعد تقریباً ۵۰ سال تک زندہ رہیں۔ وہ امت کے لئے ایک زندہ ٹیپ ریکارڈر ثابت ہوئیں۔ اور آپ کی وفات کے نصف صدی بعد تک آپ کی باتیں لوگوں کو سناتی رہیں۔ عبد اللہ ابن عباس صحابہ کے درمیان بہت بڑے عالم تھے۔ وہ حبر الامۃ کہے جاتے ہیں۔ اور قرآن کی تفسیر میں امتیازی مقام رکھتے ہیں۔ یہ عبد اللہ ابن عباس حضرت عائشہ کے شاگرد تھے۔ انھوں نے علم دین زیادہ تر حضرت عائشہ سے سیکھا، اسی طرح بہت سے صحابہ و تابعین آپ سے علم دین سیکھتے رہے ـــــ اس مثال میں ایک اسلامی خاتون علم دین میں مہارت پیدا کر کے لوگوں کی رہنمائی کرتی ہوئی نظر آتی ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مہر کی مقدار کم ہوتی تھی۔ بعد کو جب فراخی کا دور آیا تو لوگ مہر کی رقم زیادہ مقرر کرنے لگے۔ عمر فاروق رضی اللہ عنہ اپنے زمانۂ خلافت میں ایک بار منبر پر آئے اور تقریر کرتے ہوئے کہا میں نہیں جانتا کہ چار سو درہم مہر پر کس نے زیادتی کی۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا اور آپ کے اصحاب کا مہر آپس میں چار سو درہم یا اس سے کم ہوتا تھا۔ حضرت عمر نے مزید کہا کہ خبردار تم لوگ عورتوں کے مہر میں زیادتی مت کرو۔ جب بھی مجھے معلوم ہوگا کہ کسی نے رسول اللہ کے مہر سے زیادہ مہر باندھا ہے تو میں اس زیادتی کو ضبط کر کے بیت المال میں داخل کر دوں گا۔

اس کے بعد مجمع کے گوشہ سے ایک عورت اٹھی۔ اس نے کہا کہ اے امیر المومنین، اللہ کی کتاب زیادہ

اتباع کے قابل ہے یا آپ کا قول۔ حضرت عمر نے کہا کہ اللہ کی کتاب۔ عورت نے کہا کہ ابھی آپ نے لوگوں کو منع کیا ہے کہ وہ عورتوں کے مہر میں زیادتی نہ کریں۔ حالانکہ اللہ اپنی کتاب میں فرماتا ہے (واتیتم احداهن قنطاراً فلا تاخذوا منه شیئاً) یہ سن کر حضرت عمر نے فرمایا کہ ہر ایک عمر سے زیادہ عالم ہے (کل احد افقه من عمر، حیاۃ الصحابہ، جلد ۲، صفحہ ۶۷۷) ـــــ اس مثال میں ایک عورت دینی بات کا مجمع عام میں اعلان و اظہار کر رہی ہے۔

امام ابو جعفر طحاوی (۲۲۹-۳۲۱ھ) ایک مشہور محدث ہیں۔ ان کی کتاب طحاوی حدیث کی ایک مشہور کتاب ہے۔ اور عربی مدارس میں پڑھائی جاتی ہے۔ امام طحاوی نے یہ کتاب اپنی بیٹی سے املا کرائی ہے۔ اس کی ترتیب اس طرح ہوئی کہ باپ حدیث پڑھ کر سناتے اور اس کے مطالب بیان کرتے اور بیٹی ان کے پاس بیٹھی ہوئی لکھتی جاتی۔ اس طرح پوری کتاب تیار ہو گئی ـــــ اس مثال میں عورت دین کے معاملہ میں اپنے محرم رشتہ دار کی معاونت کر رہی ہے۔

یہ چند مثالیں ہیں جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ عورت اسلام کی حدود میں رہتے ہوئے کہاں تک آگے جا سکتی ہے۔

---

# کیسٹ میگزین

اسلامی مرکز کے تحت ـــ انشاء اللہ جلد ہی ایک نیا پروگرام شروع کیا جا رہا ہے۔ یہ "کیسٹ میگزین" ہے۔ اس پروگرام کے تحت ـــ ہر ماہ ایک گھنٹہ کا ایک کیسٹ تیار کیا جائے گا جو صدر اسلامی مرکز کی تقریر پر مشتمل ہوگا اور پھر اس کی نقلیں تیار کر کے ہر ماہ بذریعہ ڈاک روانہ کی جائیں گی۔ جو لوگ کیسٹ میگزین کے خریدار بننا چاہیں وہ بذریعہ خط مطلع فرمائیں۔ اس کی قیمت وغیرہ کے بارہ میں انشاء اللہ آئندہ اعلان کیا جائے گا۔

سکریٹری اسلامی مرکز

۱. اسلامی مرکز کا مشن خدا کے فضل سے عالمی دلچسپی کا مرکز بن رہا ہے۔ اس سلسلہ میں دیگر اسباب کے علاوہ انگریزی ماہنامہ کا بہت بڑا حصہ ہے۔ ۲۲ جنوری ۱۹۸۵ کو ایک امریکی عالم مسٹر ہیوسٹن اسمتھ مرکز میں آئے۔ اور صدر اسلامی مرکز سے ملے۔ وہ مینی سوٹا یونیورسٹی میں فلسفہ کے پروفیسر ہیں۔ ان کا خصوصی موضوع مختلف مذاہب کا تقابلی اور تاریخی مطالعہ ہے۔ وہ مختلف کتابوں کے مصنف ہیں۔ مثلاً مذاہب انسانی (The religions of Man) اور فراموش سچائی (Forgotten Truth) وغیرہ پروفیسر موصوف سے تقریباً آدھ گھنٹہ تک باتیں ہوئیں۔ آخر میں ان کو اسلامی مرکز کا انگریزی تعارف نامہ اور انگریزی رسالہ دیا گیا۔ ان کا نام اور پتہ یہ ہے:

Prof. Huston Smith
130, Avenida Drive, Berkeley, California, U.S.A.

۲. "نیشنل اسٹوڈنٹس فورم" کے تحت نئی دہلی (ایوان غالب) میں ۱۸-۱۹ جنوری ۱۹۸۵ کو ایک دو روزہ اجتماع ہوا۔ اس موقع پر صدر اسلامی مرکز کو مہمان خصوصی کی حیثیت سے مدعو کیا گیا تھا۔ موصوف نے ۱۹ جنوری کی آخری نشست میں شرکت کی اور تقریباً آدھ گھنٹہ کی تقریر میں مرکز کا تعمیری پروگرام حاضرین کے سامنے رکھا۔ ایوان غالب کا وسیع ہال مکمل طور پر سامعین سے بھرا ہوا تھا۔ صدر اسلامی مرکز نے اپنی اس تقریر میں خاص طور پر نوجوان طبقہ کو خطاب کیا اور تاریخی جائزہ لیتے ہوئے بتایا کہ ان کو چاہئے کہ اپنا وقت اور قوت ایسے کاموں میں لگائیں جو حقیقی معنوں میں نتیجہ خیز ہو سکیں۔ اس تقریر کا ٹیپ اسلامی مرکز میں موجود ہے۔ صدر اسلامی مرکز نے نیشنل اسٹوڈینٹس فورم کے سووینئر کے لئے ایک پیغام بھی دیا جو زیر نظر اشاعت میں "نوجوانوں کے نام" کے عنوان سے شامل ہے۔

۳. اسلامی مرکز کی لائبریری میں حال میں جن قیمتی کتابوں کا اضافہ ہوا ہے اس میں سے ایک انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا کا تازہ اڈیشن (۱۹۸۴) ہے۔ یہ اڈیشن ۳۰ جلدوں پر مشتمل ہے اور نئی ترتیب کے ساتھ خصوصی اہتمام سے چھاپا گیا ہے۔

۴۔ کچھ دن پہلے یہ حال تھا کہ بہت سے لوگ ملاقات کے وقت یہ پوچھتے تھے کہ "کیا الرسالہ نکل رہا ہے" مگر اب خدا کے فضل سے الرسالہ ابتدائی مرحلہ سے نکل کر دور استحکام میں داخل ہو گیا ہے۔ اس کے خریدار اور ایجنسی مسلسل ہر جگہ پھیلتے جا رہے ہیں۔ ایسے بھی لوگ ہیں جو بیک وقت ایک سو شمارہ سے ایجنسی کا آغاز کر رہے ہیں۔ ۱۰ جنوری ۱۹۸۵ کو ایک صاحب مرکز میں آئے اور الرسالہ سے اپنی پسندیدگی کا اظہار کیا۔ صدر اسلامی مرکز نے کہا کہ الرسالہ محض ایک ماہنامہ نہیں وہ ایک مشن ہے۔ آپ کو اس مشن میں اپنے آپ کو شامل کرنا چاہئے۔ اور اس کی صورت یہ ہے کہ آپ اس کی ایجنسی لیں۔ انھوں نے فوراً ایک سال کی پیشگی رقم جمع کر کے دس شماروں سے ایجنسی شروع کر دی۔ ایسے لوگ بھی ہیں جو پانچ اور چھ سال کا سالانہ چندہ اکٹھا جمع کر کے الرسالہ اپنے نام جاری کراتے ہیں۔ اللہ کا فضل ہے کہ الرسالہ اپنی ساری سنجیدگی کے باوجود عمومی پرچہ بنتا جا رہا ہے۔

۵۔ تذکیر القرآن دوبارہ نئی ترتیب کے ساتھ زیر طبع ہے۔ یہ جلد سورہ فاتحہ سے سورہ بنی اسرائیل تک (پندرہ پاروں) پر مشتمل ہوگی۔ جو لوگ اس سے پہلے دس پاروں کی جلد لے چکے ہیں۔ ان کے لئے دو صورتیں ہیں۔ یا تو وہ مزید پانچ پاروں کے صفحات دفتر سے منگوا کر اپنی جلد مکمل کر لیں۔ یا سابقہ جلد ہمیں واپس کر دیں اور جزئی اضافی قیمت ادا کر کے نئی جلد پندرہ پاروں کی حاصل کر لیں۔

۶۔ متعدد مقامات سے ہم کو خطوط اور رپورٹیں ملی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ لوگوں نے تذکیر القرآن کو مساجد میں پڑھ کر سنانے کے لئے بہت موزوں پایا ہے۔ ایک مقام سے ایک صاحب لکھتے ہیں کہ انھوں نے شہر کی چار مسجدوں میں تذکیر القرآن پڑھ کر سنانے کا انتظام کیا ہے۔ بعض مساجد میں دن میں کئی بار تذکیر القرآن پڑھ کر سنائی جاتی ہے۔ ایک مقام سے رپورٹ ملی ہے کہ ایک صاحب پچھلے دو سال سے تذکیر القرآن لاؤڈ اسپیکر پر پڑھ کر سناتے ہیں۔ شروع شروع میں کچھ لوگوں نے مخالفت کی۔ مگر وہ صبر کے ساتھ اپنا کام کرتے رہے۔ یہاں تک کہ اب اس بستی میں الرسالہ کی باقاعدہ ایجنسی قائم ہو گئی۔ کئی درجن پرچے وہاں ہر ماہ جا رہے ہیں۔ متعدد افراد نے اسلامی مرکز کی کتابوں کا پورا پورا سٹ خریدنا اور پڑھنا شروع کر دیا ہے۔

۷. حیدر آباد میں ہر سال آل انڈیا صنعتی نمائش نہایت اہتمام سے منعقد ہوتی ہے۔ اس موقع پر "ادبی ٹرسٹ" حیدر آباد کی طرف سے کتابوں کا اسٹال بڑے پیمانہ پر لگایا جاتا ہے۔ پچھلے سال کی نمائش میں انھوں نے اپنے اسٹال پر اسلامی مرکز کی مطبوعات بھی رکھی تھیں۔ اس سال جنوری۔ فروری ۱۹۸۵ کی نمائش میں دوبارہ ادبی ٹرسٹ نے اسلامی مرکز کی تمام کتابیں منگوا کر اسٹال پر رکھیں۔ یہ کتابیں چند ہی روز میں فروخت ہوگئیں۔ اس کے بعد ان کا دوسرا آڈر ملا اور فوراً دوسرا زیادہ بڑا پارسل روانہ کیا گیا۔ ادبی ٹرسٹ کی رپورٹ کے مطابق "اسلامی مرکز کی کتابوں کی مانگ نمائش کے موقع پر بہت ہی اچھی رہی۔"

۸. اسلامی مرکز نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ الرسالہ کا ماہانہ عربی اڈیشن جاری کیا جائے۔ اس فیصلہ کے تحت خدا کے بھروسہ پر کام شروع کر دیا گیا ہے۔ امید ہے کہ ان شاء اللہ یکم اپریل ۱۹۸۵ تک عربی الرسالہ کا پہلا شمارہ چھپ جائے گا۔ اس کے بعد مرکز کا اگلا منصوبہ الرسالہ کے ہندی اڈیشن کے اجراء کا ہے۔ اس طرح ان شاء اللہ ہر ماہ الرسالہ چار اہم زبانوں (اردو، عربی، انگریزی، ہندی) میں نکلا کرے گا۔ جو لوگ الرسالہ کے عربی اڈیشن سے دلچسپی رکھتے ہیں وہ خریداری یا ایجنسی کے لئے تحریر فرمائیں۔

۹. الرسالہ کے پھیلے ہوئے حلقوں کی طرف سے صدر اسلامی مرکز کو مسلسل دعوت نامے موصول ہوتے رہتے ہیں۔ لوگوں کی خواہش ہے کہ وہ موصوف کی تحریریں پڑھنے کے ساتھ موصوف کی آواز بھی سن سکیں مگر صدر اسلامی مرکز اپنی بڑھی ہوئی مصروفیات کی وجہ سے بیرونی مقامات کے دوروں کے لئے وقت نہیں نکال پاتے۔ اس کی تلافی کے طور پر یہ طے کیا گیا ہے کہ کیسٹ میگزین کا سلسلہ شروع کیا جائے۔ یہ ان شاء اللہ ماہانہ کیسٹ کی صورت میں تیار کیا جائے گا اور اس کا نام "اسلامی آواز" ہوگا۔ کیسٹ میگزین کے اس پروگرام کے تحت ہر ماہ صدر اسلامی مرکز کی ایک تقریر ٹیپ ریکارڈر پر ریکارڈ کی جائے گی۔ اور پھر اس کی نقلیں تیار کر کے خواہش مند حضرات کو ہر ماہ بر قیمت روانہ کیا جائے گا۔ جو لوگ اس سلسلہ کے مستقل خریدار بننا چاہتے ہیں وہ ہم کو بذریعہ خط مطلع فرمائیں۔

۱۰. نئی دہلی کے میگزین انٹرنیشنل کوریئر (International Courier) کے نمائندہ نے صدر اسلامی مرکز کا مفصل انٹرویو لیا۔ یہ انٹرویو ۹ فروری ۱۹۸۵ کو اسلامی مرکز میں ریکارڈ کیا گیا۔ اس کا خلاصہ ان شاء اللہ الرسالہ انگریزی میں شائع کر دیا جائے گا۔

# اِسلام اور عصرِ حاضر

"اسلام عصرِ حاضر میں" ویسا ہی ایک جملہ ہے جیسا کہ "سورج عصرِ حاضر میں"۔ اسلام بالفاظِ دیگر خدا کی سچی ہدایت، ابدی حقیقتوں کا اظہار ہے۔ انسان کو اپنی زندگی کی مادی تعمیر کے لئے جس طرح سورج کی روشنی کی مستقل ضرورت ہے۔ اسی طرح اس کو اپنی زندگی کی روحانی اور اخلاقی تعمیر کے لئے خدا کی سچی ہدایت (اسلام) کی لازمی ضرورت ہے۔

جو لوگ اسلام کو نہ اپنائیں وہ گویا روحانی اور اخلاقی معنوں میں اسی نادانی کا مظاہرہ کر رہے ہیں جو وہ شخص کرے گا جو اپنی زندگی کی مادی تعمیر اس طرح کرے کہ اس نے سورج کو اپنی فہرست سے حذف کر دیا ہو۔

حقیقت یہ ہے کہ سورج کے بغیر آدمی کی دنیا اندھیری ہے اور ہدایت کے بغیر آدمی کی آخرت اندھیری۔

مکتبہ الرسالہ، نئی دہلی


## فارم IV

ماہنامہ الرسالہ۔ سی ۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ۔ نئی دہلی

۱۔ مقام اشاعت سی ۲۹ نظام الدین ویسٹ۔ نئی دہلی

۲۔ وقفہ اشاعت ماہانہ

۳۔ نام پرنٹر (طابع) ڈاکٹر ثانی اثنین خاں
قومیت ہندستانی
پتہ سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ نئی دہلی

۴۔ نام پبلشر (ناشر) ڈاکٹر ثانی اثنین خاں
قومیت ہندستانی
پتہ سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ نئی دہلی

۵۔ نام ایڈیٹر (مدیر مسئول) ڈاکٹر ثانی اثنین خاں
قومیت ہندستانی
پتہ سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ۔ نئی دہلی

۶۔ نام اور پتہ مالک الرسالہ ڈاکٹر ثانی اثنین خاں
سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ نئی دہلی

میں ڈاکٹر ثانی اثنین خاں تصدیق کرتا ہوں کہ جو تفصیلات اوپر دی گئی ہیں میرے علم و یقین کے مطابق صحیح ہیں۔

ثانی اثنین خاں
یکم مارچ ۱۹۸۵ء

Regd. No. D(SE) 243
Regd. R.N. No. 28822/76

March 1985
Number 100

# AL-RISALA MONTHLY

C-29 NIZAMUDDIN WEST NEW DELHI 110 013 Tel. 611128